# مُعلّمُ الانشاء

عربی تحریر و ترجمہ سکھانے کی ایک فنّی کتاب

## حصہ سوم

از
مولانا محمد رابع حسنی ندوی
ناظم دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

مجلس نشریاتِ اسلام
۱۔کے۔۳ ناظم آباد مینشن۔ ناظم آباد ا کراچی ۷۴۶۰۰

# مُعَلِّمُ الْاِنْشَاءُ

## حصّہ سوم

### عربی انشاء ومضمون نگاری

کے قواعد وضوابط، مثالیں، مضامین کے تفصیلی عناصر و
عنوانات اور عربی کے انشاء پردازوں کے مضامین اور نمونے

از


محمد الرابع الحسنی الندوی


نظرثانی، تصحیح وتشریح الفاظ

پروفیسر ڈاکٹر سیّد رضوان علی ندوی


مجلس نشریاتِ اسلام

ا-کے-۳، ناظم آباد مینشن، ناظم آباد نمبرا، کراچی-۷۴۶۰۰

نظرثانی شدہ ایڈیشن

نام کتاب ——— معلم الانشاء (حصہ سوم)
تالیف ——— مولانا محمد رابع حسنی ندوی
نظرثانی وتشریح الفاظ ——— پروفیسر سیّد رضوان علی ندوی
طباعت ——— احمد برادرز، کراچی۔
ضخامت ——— ۲۳۲ صفحات

ٹیلیفون : 36600896, 36601817

اسٹاکسٹ مکتبہ ندوہ قاسم سینٹر اُردو بازار کراچی۔
فون نمبر: ۳۲۶۳۸۹۱۷

ناشر:
فضلِ ربّی ندوی

مجلس نشریات اسلام ۱-کے-۳ ناظم آباد مینشن ناظم آباد نمبر ۱ کراچی ۷۴۶۰۰

# پیش لفظ


## ڈاکٹر سید رضوان علی ندوی

سابق پروفیسر تاریخ و تمدن اسلامی، بن غازی یونیورسٹی، لیبیا و
امام محمد بن سعود اسلامک یونیورسٹی ریاض
و چیئر پروفیسر آف عربک، کراچی یونیورسٹی


الحمدُ للہ والصّلاۃ والسّلام علی رسول اللہ

عربی زبان میں تحریری صلاحیت پیدا کرنے کی غرض سے ندوہ کے ایک لائق و معروف فرزند صدیق مکرم مولانا محمد رابع حسنی ندوی (حال مہتمم دار السلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ) نے آج سے چالیس سال قبل ۱۹۵۵ء میں معلم الانشاء (حصہ سوئم) کے نام سے جو کتاب تصنیف کی تھی اللہ تعالیٰ نے اس کو شرف قبولیت سے نوازا۔ اس کے بعد سے یہ ہزاروں کی تعداد میں چھپی اور برصغیر کے کتنے ہی عربی مدارس میں شامل نصاب ہے جس سے برابر طلبہ فیضیاب ہو رہے ہیں۔ اس کے لائق مصنف ایک ایسے عظیم علمی خانوادہ سے تعلق رکھتے ہیں جس نے برصغیر ہند و پاک میں قرآن کریم کی مقدس زبان کی بے بہا و بے نظیر خدمات انجام دی ہیں۔ ان کے نانا حکیم مولانا سید عبد الحئی صاحب اور ماموں حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندوی صاحب (مولانا علی میاں) کسی تعارف کے محتاج نہیں کہ ان کا علمی فیض نہ صرف برصغیر بلکہ عالم عرب میں بھی جاری ہے۔

راقم الحروف کو مولانا محمد رابع صاحب زید مجدہ کی رفاقت حج کا شرف آج سے بینتالیس سال ۱۹۵۰ء میں حاصل ہوا تھا۔ یہ ناچیز تو اس کے بعد سے عرب ممالک کا ہو کر رہ گیا۔ لیکن مولانا محمد رابع صاحب نے واپس آکر ندوہ میں اپنی متعدد عربی تصنیفات سے عربی زبان و ثقافت کی بیش بہا خدمات انجام دیں اور انہیں خدمات میں یہ اہم مدرسی کتاب "معلم الانشاء" ہے۔

عزیز محترم مولوی فضل ربی ندوی ناظم مجلس نشریات اسلام نے جو اس کتاب کو کئی سال سے مصنف کی اجازت سے پاکستان میں طبع کر رہے ہیں فرمائش کی کہ میں اس پر ایک نظر ڈالوں، میرے

سامنے کتاب کا چھٹا ایڈیشن (۱۹۸۹) مطبوعہ لکھنؤ ہے۔ کتاب پر نظر ڈالنے سے واضح ہوا کہ لائق مصنف کو شاید خود پروف ریڈنگ اور کتاب پر نظر ثانی کا موقعہ نہیں ملا، جس کی وجہ سے اس میں کثیر اغلاط طبع رہ گئیں اور کہیں کہیں زبان و بیان کو مزید بہتر بنانے کی گنجائش باقی رہ گئی۔ ناچیز نے حق خدمت کے طور پر پوری توجہ کے ساتھ نظر ثانی کر کے ان اغلاط کی تصحیح کر دی ہے۔ ناقص عربی ذوق کے سبب پاکستانی ناشر کو جو شکایات عربی زبان کے مدرسین سے اس سلسلے میں ملتی تھیں، امید کہ اب ان کا ازالہ ہو گیا ہے۔

ساتھ ہی فاضل ناشر کی فرمائش پر ایسے تمام قدیم و جدید الفاظ کی تشریح کر دی گئی ہے جن کے سمجھنے میں طلبہ اور مدرسین کو دشواری پیش آتی تھی۔ یہ الفاظ اور ان کی تشریح بطور فرہنگ کتاب کے آخر میں شامل کر دی گئی ہے۔ امید کی جاتی ہے کہ یہ کتاب اب مزید نفع بخش ثابت ہو گی اور تمام عربی مدارس و سرکاری اسکول اس سے خاطر خواہ فائدہ اٹھائیں گے ——

وما توفیقی الا باللہ۔


رضوان علی ندوی

ڈیفنس سوسائٹی۔ کراچی


۱۷ ذوالحجہ ۱۴۱۵ھ

۱۷ مئی ۱۹۹۵ء

# مقدمہ

## از جناب مولانا محمد ناظم صاحب ندوی شیخ الجامعہ جامعہ عباسیہ بہاولپور مغربی پاکستان

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ
وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوۡلِهِ الۡكَرِيۡمِ

کسی اجنبی زبان میں ترجمہ کرنا یا مضمون لکھنا بڑا مشکل کام ہے خصوصاً عربی میں ترجمہ کرنا یا مقالہ لکھنا کوئی آسان کام نہیں۔ ہندوستان و پاکستان میں مدارس عربیہ کی کثرت کے باوجود عربی زبان صرف سمجھی جاتی ہے اس میں لکھنے اور بولنے کی مہارت حاصل نہیں ہوتی ان مدارس کا یہ ناقص پہلو اب ضرب المثل کی حیثیت اختیار کر گیا ہے، خال خال افراد جو مستثنیٰ کی حیثیت سے ملک میں پائے جاتے ہیں ان سے ہماری تعلیمی کوتاہی کی تاویل نہیں کی جا سکتی، مدارس عربیہ کے اسی خلا کو پُر کرنے کی غرض سے دارالعلوم ندوۃ العلماء کے معتمد تعلیم صدیق مکرم مولانا ابوالحسن علی صاحب ندوی نے عربی میں ترجمہ اور انشا پردازی پر ایک جامع سلسلہ کی تالیف کا کام مولوی عبدالماجد صاحب ندوی اور عزیزی مولوی محمد الرابع صاحب کے سپرد کیا، دارالعلوم ندوۃ العلماء کے دونوں ہونہار و لائق استادوں نے مجتبیٰ علی میاں کی رہنمائی میں بڑی محنت اور خوش اسلوبی اور حسن ذوق کے ساتھ ان تین حصوں کو مرتب کیا ہے۔ پہلے دو حصوں پر مولانا علی میاں نے اپنے جامع مقدمہ میں اس موضوع کی اہمیت، ہندوستان کے مدارس عربیہ میں اس کی طرف کم توجہی و بے اعتنائی اور اس موضوع پر مناسب کتاب کے فقدان اور ادب عربی کے عقیم طریقۂ تعلیم کا ذکر کیا ہے

اور کتاب کے افادی پہلو کو وضاحت سے بیان کیا ہے۔

التر جمۃ العربیہ مؤلفہ صدیقی مولانا مسعود عالم ندوی مرحوم کی ابتدائی تالیف کے بعد دارالعلوم ندوۃ العلماء کے لائق فضلاء کی یہ دوسری کامیاب تالیف ہے جو ہندو پاک کے عربی مدارس کے سامنے پیش کی جارہی ہے پہلے دونوں حصوں میں نحو وصرف کے ضروری قواعد، ترجمہ کرنے کے اصول، صلات کے محل استعمال کا ذکر ہے۔ تدریجی مشقیں اردو عربی زبان کے اعلیٰ نمونے، ادباء کے شہ پارے، اور ممالک عربیہ وہندوستان کے ممتاز لکھنے والوں کے کلام کے جواہر پارے دیئے گئے ہیں، یہ سلسلہ مجموعی اعتبار سے بہت کامیاب ہے، زیر نظر کتاب "معلم الانشاء" کا تیسرا حصہ ہے، جسے عزیزی مولوی محمد الرابع صاحب ندوی نے تالیف کیا ہے۔ اس سلسلے کی یہ آخری کڑی ہے، اس میں عربی میں انشاء پردازی اور مضمون نگاری کا طریقہ بڑی تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے۔ مضمون نگاری کے گُر اور مختصر مضمون کو بڑھانے اور پھیلانے کا فن بڑی خوبی سے بتایا ہے اور صرف اصول بیان کرنے پر اکتفا نہیں کیا ہے بلکہ متعدد مثالوں سے مضمون نویسی کی مشق کرائی ہے۔ ایک عنوان قائم کر کے مضمون کا مقصد اس کے ضروری عناصر واجزاء اور پھر اس کا خاتمہ بیان کر کے اس پر ایک اجمالی مقالہ لکھا ہے، ایک مختصر سے مفہوم کو ایک مقالہ نویس کس طرح پھیلاتا اور بڑھاتا ہے اور اپنے ذہنی خاکے میں وہ کس طرح رنگ آمیزی کرتا ہے؟ چوکھتے تخیل، بلند فکر، اور اعلیٰ مضمون ہی سے ایک مقالہ دل کش نہیں ہوتا بلکہ اس کے عناصر کی ترتیب، اس کے اجزاء کا باہم مربوط ہونا، جملوں اور فقروں کے درمیان معنوی ہم آہنگی کا ہونا ناگزیر ہے، فن انشاء کی جان اطناب واسہاب میں مہارت ہے۔ یہ وہ گُر ہے جس کے بغیر کوئی مضمون نگار کامیاب نہیں ہو سکتا۔ غیر متعلق امور کو ذکر کر کے مضمون کو طویل بنا دینا بلاغت کے خلاف ہے، تطویل

لاطائل سے اجتناب بہت ضروری ہے۔ مضمون کا ہر فقرہ کسی فائدے سے خالی نہیں ہونا چاہیئے۔ جملوں کا بلا فائدہ اعادہ و تکرار کلام میں نقص و عیب پیدا کرتا ہے، اس لئے مضمون لکھنے سے قبل مقصد کو متعین کرنے کے بعد مضمون کا تجزیہ کرنا چاہیئے۔ مؤلف نے بیسیوں عنوان قائم کر کے ان کے اجزاء و عناصر بیان کئے ہیں۔ ایک جگہ اطناب یعنی مضمون کو پھیلانے اور بڑھانے کی عملی تعلیم کے لئے ایک مثال دی ہے :۔

. . . . ساعتی غالیۃ ـــــ اب اس کو ایک پیرا میں پھیلانا مقصود ہے، دیکھئے اسے کس طرح پھیلایا ہے :۔

ان ساعتی لاتوجد فی کل دکان لغلائھا وقلتھا وقد انفقت فی شرائھا ثلاث مائۃ روبیۃ وھی مصنوعۃ فی اکبر مصنع من مصانع العالم

دوسری مثال :۔ مدرستی جمیلۃ المنظر انیقۃ المبنی۔ اسے یوں پھیلایا ہے۔ مدرستی جمیلۃ تمتع النظر الیھا وتجعل زائرھا معجبا باناقتھا وروعۃ جمالھا۔ اس کو مزید اس طرح بڑھایا ہے ـــ مدرستی جمیلۃ کلما دخل الیھا زائر دھش من جمال مظھرھا و مبناھا اذ ربکت من بناء فخم وصورۃ رائقۃ حیث یتمنٰی کل طالب ان کان التحق بھا حتٰی تجتمع لدیہ متعتان متعۃ العلم و متعۃ المنظر البھیج ـــــ اسی مفہوم کو تیسرے پیرا میں تقریباً بارہ سطروں میں پھیلایا ہے، اس طرح متعدد عنوان قائم کر کے طلباء میں ملکۂ انشاء پیدا کرنے کی تعلیم دی گئی ہے۔

کتاب کی ایک خصوصیت :۔ بظاہر یہ کتاب عربی زبان میں مضمون نویسی اور مقالہ نگاری کی ایک کتاب ہے لیکن پوری کتاب میں ایک خاص روح جلوہ گر ہے وہ ہے اسلام

کی گزشتہ تابناک تاریخ کا حسن عرض، اگر کہیں ہند کی اسلامی درس گاہوں کی تاریخ، ان کے بانیوں کے حالات، اوران کے خدمات پر مشتمل عنوان ملے گا تو کہیں سیرت عمر بن عبدالعزیزؒ کے عنوان کے تحت ان کا تجدیدی کارنامہ سامنے آئے گا کسی مقام پر جنگ بدر پر بلیغ فقروں کے ذریعہ اس کی یاد آئے گی کہیں اطاعت والدین، الحکم الاسلامی اور اخوت اسلامیہ جیسے عنوانات پر مواد فراہم کئے گئے ہیں تاکہ عربی میں مضمون نگاری کے ساتھ سیرت سازی کا کام بھی پہلو بہ پہلو ہوتا رہے اردو سے عربی میں ترجمہ کرنے کے لئے بھی کتے، بلی اور سور وخرگوش کی بے نتیجہ حکایات نہیں دی گئی ہیں بلکہ تاریخ اسلام کے سبق آموز اور عبرت انگیز واقعات، مسلمانوں کے کارناموں پر مشتمل شہ پارے دیئے گئے ہیں، غرض پوری کتاب حسنِ ذوق، اسلامی روح اور تعلیمی مہارت کے ساتھ مرتب کی گئی ہے۔

مجھے توقع ہے کہ یہ حصہ خصوصیت کے ساتھ تمام مدارس عربیہ میں مقبول ہوگا، اور پاک وہند کے مختلف مکاتبِ فکر اور مختلف نصابِ تعلیم کے حامی حضرات اس سے یکساں فائدہ اٹھائیں گے۔

عاجز

محمد ناظم ندوی

کوچۂ نخل حسن ــــــ بہاول پور

۲۳؍رمضان المبارک ۱۳۷۴ھ

۱۶؍مئی ۱۹۵۵ء

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

# دیباچہ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوۡلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ اَجۡمَعِيۡنَ

دورِ جدید میں صحافت اور انشاپردازی کا فن بہت ترقی کر چکا ہے، دنیا میں اس سے زندگی کے بے شمار کام لئے جاتے ہیں، ادب و انشاء اس زمانے میں محض لطف مجلس یا آسودگیٔ ذوق کی خاطر نہیں ہے، اس کا استعمال بامقصد اور مفید بنایا جا چکا ہے، نشر و اشاعت اور تبلیغ و دعوت کے سلسلے میں اس کی خدمات ناقابل انکار ہیں، آج کی متمدن دنیا اپنے سب کاموں میں اس کی محتاج ہے۔

دارالعلوم ندوۃ العلماء میں اس حقیقت کو پہلے ہی سے محسوس کیا گیا تھا اور اس کے لئے حتی الوسع اہتمام بھی کیا جاتا رہا، انشاء و ادب تقریباً درجہ درجہ میں لازمی اور تقریر و تحریر یکساں سمجھی گئی، لیکن اس کے باوجود دارالعلوم نے اپنے نصاب کے لئے انشاء کا کوئی مکمل سلسلہ تیار نہیں کرایا تھا بلکہ خود انشاء کے استاد کے ذوق اور قابلیت پر منحصر ہوا کرتا تھا کہ وہ طلباء کو تدریجی طور پر انشاء کی تعلیم دے اور مشقیں کرائے۔ یہ طریقہ ناقص اور کم سود مند تھا، کیوں کہ استاد کا ذہن ہر وقت حاضر نہیں ہوتا اور نہ اس کی طبیعت بہتر سے بہتر ہدایات یا اشارے دینے پر ہر وقت آمادہ ہی ہوتی ہے، اس کے سوا کسی بھی درجہ میں

ہر سال ایک متعین معیار وسطح علم کے طلبا بھی نہیں ہوتے جس کی وجہ سے سال بہ سال معیار انشا میں غیر محسوس ترقی وانحطاط ہوتا ہے، ان سب نقائص کی تلافی کے لئے متعین نصاب کی ضرورت تھی کہ طلبا کو اس کے مطابق ہر سال یکساں تعلیم دی جائے۔

دارالعلوم نے صدیق مکرم مولوی عبدالماجد صاحب ندوی سے ترجمہ وتعریب کی مشق کے لئے معلم الانشاء کے نام سے ایک کتاب تیار کرائی تھی جو ابتدائی درجات میں داخل ہے اس کے بعد ان سے اس کے دوسرے حصہ کی تکمیل، اور مجھ سے اس کے تیسرے حصہ کی، (جو فن انشاء ومضمون نگاری پر مشتمل ہو) تکمیل کی فرمائش وہدایت کی اور اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے یہ دونوں حصّے ایک ہی سال میں تیار ہوگئے۔

میرا کام زیادہ تر ذوقی اور کم قابل انضباط تھا، مجھے اس کی وجہ سے کوئی متعین راہ اول اول سمجھ میں نہ آتی تھی اور اس کام کی تکمیل بھی اپنی کم بضاعتی کی وجہ سے مشکل معلوم ہوتی تھی اور اب بھی میں یہی سمجھتا ہوں کہ یہ تھوڑا بہت جو ناقص کام مجھ سے انجام پایا ہے یہ محض اللہ تعالیٰ کی توفیق واعانت ہے۔

اس کتاب کی ترتیب کسی خاص انشائی کتاب کی تابع نہیں رکھی گئی ہے اور نہ ایسا کرنا مفید ہی تھا، اوّلاً تو اس لئے کہ ایک ملک کے لئے تیار شدہ نصاب عموماً دوسرے ملک میں کم مفید ہوتا ہے اور وہاں کے تقاضوں کو کم پورا کرتا ہے، دوسرے یہ کہ ہمارے سامنے ادب وانشاء کا جو موجودہ نصاب ہے وہ زیادہ تر غیر اسلامی قدروں کا حامل ہے، اس لئے بھی اپنے مدارس اسلامیہ میں اس کی تطبیق کچھ نہ کچھ ضرر کی حامل ہوتی ہے، اس لئے میں نے اس کتاب کو برصغیر ہند و پاک کی مسلم نسل کی ضرورت کے مطابق تیار کرنے کی کوشش کی ہے، ترتیب کے دوران میں جو کتابیں اس سلسلے میں زیر مطالعہ رہیں یا جن سے

استفادہ واقتباس کیا گیا وہ حسب ذیل ہیں۔

(۱) ضوء الصبح المسفر (۲) الانشاء العصری (۳) معلم الانشاء

(۴) الانشاء الحدیث (۵) معلم الانشاء (۶) الاسلوب الحکیم۔

(۷) القراءۃ الراشدۃ (۸) القراءۃ الرشیدۃ ..... وغیرھا۔

جس کتاب سے کہیں اگر اقتباس دیا گیا ہے تو اس کا حوالہ بھی دے دیا گیا ہے کتاب کی تیاری میں میں استاذ معظم مولانا سید ابوالحسن علی صاحب ندوی کا پورا پورا مرہون منت ہوں کہ شروع سے آخر تک ان کی ہدایت وہمت افزائی شامل رہی، میں نہیں کہہ سکتا کہ میری یہ کوشش کہاں تک کامیاب رہی، اگر کچھ کامیاب ہے تو اللہ کا فضل ہے ورنہ اپنی کوتاہی۔ اس کے بعد کتاب میں کتابت وطباعت کی اغلاط بھی ہوں گی، ان کے لئے صحت نامہ لگانا میں نے محض خانہ پُری سمجھ کر ترک کیا ہے، قارئین انشاءاللہ خود سمجھ لیں گے ــــ میں آخر میں استاذ معظم ومحترم مولانا محمد ناظم صاحب ندوی شیخ الجامعہ بھاول پور پاکستان کا شکر گزار ہوں کہ انھوں نے ایک بیش قیمت مقدمہ سے کتاب کی عزت وقیمت بڑھائی اور میری گزارش کو بکمال محبت وشفقت قبول فرمایا اور قارئین سے میری التماس ہے کہ ان کو اگر کتاب میں تالیفی یا علمی غلطیاں نظر آئیں تو ضرور مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعتوں میں اس سے فائدہ اٹھایا جائے۔ والسّلام

محمد الرابع

دائرۂ شاہ علم اللہؒ، رائے بریلی

یکم شوال ۱۳۷۴ھ

# مُعلّم کتاب سے!

کتاب کی سب مشقیں اپنے اسباق اور مثالوں کی تابع ہیں ، اس لئے مناسب یہ ہے کہ کسی مشق کے دینے سے قبل اس کا سبق اور اس کی مثال پڑھا دی جائے یا اپنی نگرانی میں اس کا مطالعہ کرا دیا جائے اور طالبِ علم کو اس میں جو الفاظ، جملے یا مفاہیم نہ سمجھ میں آئیں سمجھا دیئے جائیں۔ ہر مضمون دو تین صفحوں کے اندر اندر رہنا بہتر ہے ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الباب الاول

انشاء کے لئے صرف ونحو وقواعد جاننے اوران پر عمل کرنے کے ساتھ فکر و ذہن اور ذوق سے کام لینے کی بھی کافی ضرورت ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انشاء پردازی کے لئے کوئی باقاعدہ اصول نہیں بتائے جاسکتے لیکن تھوڑی بہت ہدایات اور چند اشارے ایسے ضرور دیئے جاسکتے ہیں، جو انشاء کی مشق وتمرین کے لئے رہ نمائی کا فرض انجام دیں گے، اگلے صفحات انشاء کے کچھ اصول وضوابط و ہدایات پر مشتمل ہیں، ان میں مضمون نگاری کی مشق کے لئے ابتدا سے تدریجی طور پر مقالہ نگاری تک لے جانے کی کوشش کی گئی ہے[1]۔

---

جب آپ اپنے ذہن میں پیدا ہونے والے خیال یا کسی شے کے بارے میں اپنے

---

[1] معلم الانشاء کے دوسرے حصہ میں قواعد و ترجمہ کی مشق و ہدایات کے بعد انشاء کی استعداد اور صلاحیت پیدا کرنے کی غرض سے کچھ موٹے موٹے اصول بتا دیے گئے ہیں، اور کچھ ہدایات بھی دی گئی ہیں اور اس کے بعد چند نمونے دیئے گئے اور مشق کرائی گئی ہے تاکہ انشاء کو باقاعدہ شروع کرنے سے قبل اس سے کچھ مناسبت

(باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

تاثر یا اپنے گرد و پیش کی کسی حالت کو بیان کرنا چاہیں گے تو عبارت والفاظ کے صحت استعمال کے ساتھ آپ کو یہ جاننے کی ضرورت ہوگی کہ آپ بات کس انداز میں کہیں اور کس طرح مؤثر اور سچے طریقے سے اپنے مقصد کو سامع یا قاری کے ذہن میں اُتار دیں اس کے لئے آپ کو فکر ہوگی کہ آپ کے قلم سے نہایت مناسب اور مطابقِ حال عبارت نکلے اور صحیح مضمون تیار کرنے میں آپ عاجز نہ رہیں۔

اس مقصد کے لئے الفاظ یا عبارت سے کشتی کرنے اور عبارت بنانے میں دھاندلی کرنے کی ضرورت نہیں بلکہ ضروری یہ ہے کہ آپ اولاً موضوع پر ایک نظر ڈالئے، اس کی غرض اور فروعی مضامین پر توجہ دیجئے اور ان سب کو اپنے ذہن میں ایک خاکے کے ماتحت لائیے اور پھر اسی کی مقدار اور ترتیب کے لحاظ سے معقول عبارت کا انتخاب کیجئے جس کی تیاری میں آپ کو کہیں تفصیل اور کہیں ایجاز اختیار کرنا پڑے گا۔ اور اس کام میں کامیابی کے لئے آپ کو تفصیل و تجزیہ کی مشق ہونی چاہیئے۔

---

(بقیہ حاشیہ پچھلے صفحہ کا) اور واقفیت پیدا ہو جائے اسی لئے وہاں جو مشقیں کرائی گئی ہیں وہ سادہ اور ابتدائی مشقیں تھیں، باقاعدہ اصول اور اقسام کے ساتھ انشا نہیں لکھائی گئی بلکہ صرف سادہ سہل انداز میں آپ سے آپ کے مشاہدات اور تاثرات قلم بند کرائے گئے اب اس حصہ میں باقاعدہ مقالہ نویسی کے اصول و طریقے اس کے انواع اور مدارج کے لحاظ سے دیئے جا رہے ہیں، اسی کے ساتھ مثالیں اور پھر ان کے ہم جنس مضامین پر مشقیں ہیں۔

# الدَّرسُ الاوّلُ

## التفصیلُ والتجزیۃ

کبھی ایک سطر کی عبارت بڑھائی جاتی ہے تو ایک مقطوعہ بن جاتی ہے اور ایک مقطوعہ پھیلایا جاتا ہے تو ایک صفحہ بن جاتا ہے، اور کبھی ایک شخص ایک جملہ بول کر رہ جاتا ہے لیکن دوسرے وقت وہ اسی کو پھیلا کر ایک مضمون بنا لیتا ہے، اس کی مثال یوں سمجھئے کہ ایک جملہ ہے ساعتی غالیۃٌ اس کو ذرا پھیلایا گیا تو ہو گیا ان ساعتی لاتوجد فی کل دکان لغلائہا وقلتہا وقد انفقت فی شرائہا ثلاث مائۃ روبیۃ وھی مصنوعۃ فی اکبر مصنع من مصانع العالم۔

کسی بھی جملے کو جب آپ پھیلائیں گے تو وہ پھیلے گا اور جس قدر آپ اس کو بڑھاتے جائیں گے وہ بڑھتا جائے گا اور اس میں مختلف اور متنوع لیکن مناسب اور مطابق موضوع باتیں شامل ہوتی جائیں گی اور اس میں نئے نئے مضامین نکلتے آئیں گے، اس بات کو واضح کرنے کے لئے ایک جملہ چار قطعوں میں دیا جاتا ہے جس میں ہر دوسرا قطعہ پہلے سے بڑا ہے جملہ ہے "مدرستی جمیلۃ"

(۱) مدرستی جمیلۃ المنظر انیقۃ المبنیٰ

(۲) مدرستی جمیلۃ تمتع النظر إلیھا وتجعل زائرھا معجبا باناقتھا وروعۃ[1] جمالھا[2]۔

(۳) مدرستی جمیلۃ کلما دخل الیھا زائر دھش من جمال مظھرھا و مبناھا اذ تتکوّن من بناء فخم و شکل رائق[3] حیث یتمنی کل طالب ان یلتحق[4] بھا حتیٰ تجتمع لدیہ متعتان، متعۃ العلم و متعۃ المنظر البھیج۔

(۴) کان منشئو[5] مدرستی یملکون سلامۃ الذوق ونظرات ثاقبۃ فما کانوا یبغون مبنیً بسیطاً او عمارۃ ساذجۃ لاتدخل فی النفس السرور ولا تبھج القلب وتریح الذوق کأنھا جدران وسقف اقیمت لاضطرار الحاجۃ الیٰ ذٰلك۔

فاحضروا البناء مبناھا من المھندسین[6] المھرۃ الذین یحسنون إیجاد تشکیلات جمیلۃ للمبانی، تشکیلات تقضی الضرورۃ وتسھل فی نشاط التعلیم فی ارجائہ وترضی ذوق الرجل و تتسع لأداء فرائضہ من امور دینیۃ وشؤون علمیۃ وانفقوا علیٰ ذلك مبلغاً عظیماً من المال لإیجاد ھذا الجمال الساحر والروعۃ المدھشۃ الذین یبعثان فی نفوس رُوّادھا[7] البھجۃ والسرور ویجعلان زائرھا یغتبط بمشاھدتھا ویحمل معہ ذکرھا أینما حلّ[8] ویثنی علی المشرفین علیھا وعلیٰ بُناتھا[9]۔

*اسی طرح کسی بھی موضوع کو پھیلا بڑھا کر بڑا کیا جا سکتا ہے، اب آپ یہ تو سمجھ گئے ہوں گے کہ مختصر موضوع کو کس طرح مفصل بنایا جا سکتا ہے اور ایک چھوٹے سے جملے کو*

ایک بڑی عبارت میں کس طرح تبدیل کیا جا سکتا ہے لیکن آپ کو یہ بھی نظر انداز نہ کرنا چاہیئے کہ آپ جو بھی عبارت لکھیں مرتب سلیس اور متناسب الجمل والألفاظ لکھیں پوری عبارت موضوع کے تحت ہو اور اس میں موضوع کی روح جاری اور ساری ہو، ہر جملہ دوسرے جملہ سے رشتہ رکھتا ہو، یا ان میں رشتہ قائم کیا گیا ہو۔

آپ کی دلچسپی اور تفہیم کے لئے چند موضوع اور قطعے مزید دیئے جاتے ہیں تاکہ آپ کے سامنے بات پوری طرح واضح ہو جائے، یہ قطعے مکمل مضمون نہیں بلکہ مختلف مضامین کے مقطوعے ہیں، اسی لئے تمہید و اختتام سے خالی ہیں۔

(۱) عمل ساعی البريد[1]۔

وهو يؤدّي عمله سعيًا أومشيًا على الأقدام وقد يركب درّاجة لمسافة بعيدة، والسعاة فريقان، فريق يتسلم الرسائل من مكتب[2] البريد فيضعها مرتبة في حقيبته، ثم يطوف في الشوارع والطرق، وعلى المنازل، والحوانيت[3] والمقاهي[4]، فيسلّم كلّ واحد رسالته وفريق يطوف بصناديق البريد[5] المثبتة بالجدران، فيجمع ما فيها من الرسائل في حقيبته، ثم يعود الى مكتب البريد حيث تختم هناك ثم يحملها القطار[6] الى شتى البلدان والاقطار[7].

وساعي البريد يقوم بعمل نافع عظيم ويقدم لنا خدمة جليلة تضع بين يديه أسرارنا واموالنا فيبلغها اهلينا واصدقاءنا كاملة غير منقوصة ويريحنا من العناء والمشقة۔

مذکورہ بالا قطعہ میں دو باتیں ہیں، ایک تو عمل ساعی البرید کا وصف دوسرے

دوسرا قطعہ ہے:۔

(۲) الازهار زينة المآدب والحفلات۔

المآدب[۱] والحفلات[۲] تزيد رونقها وبهاءها الازهار فانها تمنح المكان الذى توضع فيه باقتها[۳] جمالاً وروعة فيمتع الحاضرون ابصارهم بها ويشمون روائحها فيرتاحون بها ويبلغ بذلك سرورهم مبلغا عظيما تهتزبه نفوسهم ويرتاحون للجلوس ولايسأمون وهم ينتفعون بالشم والنظر كليهما فهى زينة للمجالس وروائح طيبة فوّاحة[۴] للشاهدين وعلامة حسن الذوق وقدكان رسول الله صلى الله عليه وسلم يحب الطيب كثيرا۔

(۳) القطار ليجرى على الخطوط الحديدية[۵]:۔

وان القطار ليجرى على خطوط كأنها خيوط مدت على بسيطة[۶] الارض مستمرة فى طولها تجعل البلدان تحتها كالواقعة فى شبكة[۷] يجرى عليها القطار بسرعة فائقة بدوران عجلاته[۸] عليها لاتتركها فينة[۹] من الوقت ولاتزول عنها۔

(۴) وبالأمطار حياة للأرض:۔

وانما الأرض لتترقب نزول المطر حينما تشتد الحرارة ويشتد وهج الشمس ويجف كل شيئ على ظهرها ويكاد يجف فينزل حين ذاك المطر فيهب حياةً لكل مخلوق وحياةً لكل مايصلح ان يكون

نباتا وتاتي الأرض به حياة خصبة ناضرة .

⑤ والحج يجمع بين مسلمي مختلف الديار والأوطان في محل واحد وفي الحج منفعة اخرى جليلة لا تحصل من طريق آخر هي انه يجتمع به حول بيت الله الحرام لتأدية فريضة الحج ألوف من المسلمين من اجناس مختلفة وشعوب متفرقة في عدد ضخم[1] لا تجمعهم ولا تربطهم فيما بينهم الاكلمة الاسلام ولا تفرقهم غيرها وذلك تصديق قول الله عز وجل "واذّن في الناس بالحج يأتوك رجالا وعلى كلّ ضامر[2] يأتين من كلّ فجّ[3] عميق".

---

# الدَّرْسُ الثَّانِی

## التجزئة واعتدال الاجزاء

مضمون لکھتے وقت مناسبت اور یکسانی کا خیال ولحاظ کرنا نہایت ضروری ہے، جب کسی بات یا کسی موضوع کا تجزیہ کرنا ہو تو عناصر میں یکسانی اور ہم آہنگی پر پوری توجہ دینی چاہیئے اور مضمون وعبارت میں ترتیب معقول اور با اعتدال ہونی چاہیئے۔ تاکہ پورا مضمون ایک طرز کی متعدد کڑیوں کا سلسلہ معلوم ہو، اصل باتیں اصل جگہ رہیں اور ان کے متعلقات ان ہی کے ہمراہ آئیں، پورے مضمون میں اس طرح کی یکسانی اور اعتدال لازمی ہے، مثالاً ایک جملہ ہے کہ" زید نیک مسلمان ہے" اس جملہ کو اس کے عناصر؛ اصول وفروع، اصل ومتعلقات پر حسب ذیل طریقے سے پھیلایا گیا ہے۔

زید نیک مسلمان ہے (۱) زید کا ایمان مخلصانہ ایمان ہے (۲) نماز روزہ کا پوری طرح پابند ہے (۳) اللہ سے ڈرنے والا آخرت کی فکر رکھنے والا ہے، خوش معاملہ اور دیانت دار ہے الخ اس کو اور پھیلا کر حسب ذیل صورت میں کر دیا گیا:- زید نیک مسلمان ہے (۱) زید کا ایمان مخلصانہ ایمان ہے (ا) اللہ کی مرضی کے خلاف کوئی کام بھی ہو اس سے پرہیز کرتا ہے (ب) اس کی مرضی کے مواقع کی تلاش وجستجو میں رہتا ہے۔

نماز روزہ کا پابند ہے (ا) نمازوں کو ان کے اوقات میں ادا کرنے میں تساہل نہیں کرتا۔ (ب) نماز میں خشوع وخضوع اور کیفیت پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے (ج) اس کی نماز اللہ سے بہت ڈرنے والے کی نماز ہوتی ہے (د) جب رمضان قریب آتا ہے تو پہلے سے اس کی تیاری شروع کردیتا ہے (ہ) روزہ، تلاوت وعبادت میں گزارتا ہے اس کی زبان اور ہاتھ سے کسی کو تکلیف نہیں پہونچتی، زبان کا سچا، قول کا پکا ہے۔

اس طرح جو بھی موضوع لکھنے کے لئے انتخاب کیا جائے اس کو اس کے عناصر پر یکسانی کا لحاظ کرتے ہوئے تقسیم کرلینا اور سہل اور شستہ عبارت میں تحریر کرنا چاہیئے ذیل میں ایک مثال اور دیکھئے موضوع ہے:۔ الخلق الحسن يحبّب صاحبه الى الناس

اب اس کے عناصر نکال کر اس کو پھیلایا جاتا ہے۔

(١) انك اذا ابتسمت لأحد وتكلمت معه بلطف وظرف[1] وخاطبته بأدب واكرام۔

(٢) وانك اذا رعيت الضعفاء وتفقدت احوال المساكين والبؤساء۔

(٣) وانك اذا بذلت اموالك لاغاثة ملهوف اولاطعام جائع اولنصرة مظلوم۔

(٤) واذا دمت فى خدمة الجميع تشفق على الصغير وتحترم الكبير وتخدم الشيخ الضعيف۔

(٥) واذا استقامت سيرتك وسرت على الآداب الاسلامية وتأسيت بسيرة النبى صلى الله عليه وسلم۔

(١) تحبّبك اخلاقك إلى الناس وتعلو منزلتك فى نفوسهم۔۔

(٢) وتكسب اصدقاء محبّين ويدخل حبك في قلوب الناس۔

(٣) وتصير مكرما محترما مجلّلاً[١] لدى الصغار ومُحببا مكرّما لدى الأتراب ومقربا عزيزًا لدى الكبار۔

(٤) وتُعدّ من خيرة الناس يوليك[٢] الثناءَ العطر والذكر الجميل۔

(٥) وتحرز[٣] ثواب الآخرة وحمد الاولى۔

*مذکورہ قطعہ دس عنصروں میں تقسیم کیا گیا ہے، اسی کو آپ اس سے چھوٹا بھی کر سکتے ہیں اور اس سے بڑا بھی کر سکتے ہیں۔ اس تفصیل سے امید ہے کہ آپ کے ذہن نے طریق تفصیل و اختصار کو اخذ کر لیا ہوگا۔*

---

# الدَّرسُ الثَالثُ

## تعیینُ المواضیع

تفصیل واختصار، تحلیل وترکیب کی وضاحت گزشتہ صفحات میں اچھی خاصی ہوچکی ہے اور معلم الانشار حصہ ثانی میں بھی انشار کی کچھ مشقیں کرائی جاچکی ہیں، وہاں پر دی ہوئی ہدایات بھی غالباً آپ کو یاد ہوں گی، اب یہاں پر قوت استعداد کے لئے مفید معلوم ہوتا ہے کہ مقالہ نویسی سے قبل آپ چند ابتدائی مشقیں بھی کرلیں۔

ذیل میں چند قطعے پیش کئے جاتے ہیں، ان کو پڑھئے، ان کے عناصر پر غور کیجئے اور پھر ہر قطعہ کا موضوع متعین کیجئے اور عنوان بتائیے اس طور پر کہ گویا یہ قطعات انہی موضوعات یا عنوانات پر لکھے گئے ہیں۔

(۱) والکهرباء[1] تسیّر الترام[2] الذی ینتشر فی المدینة کالشرایین فی الجسم فیربط بین انحائها ویقرب اجزاءها ویصلها بضواحیها[3] التی لولاه لم نبلغها الا بالمشقة والتعب فتسهل اعمالنا لأننا نصل الی غایاتنا[4] فی اقرب زمن وتروج التجارة اذ تقتصر بفضله المسافات ویتوفر به الوقت۔

وهى تدير الآلات التى تخرج النسيج[1] والتى لم تكن تدار إلا بالأيدى الأقوياء من قبل اكتشافها والأيدى مهما بلغت قوتها ضعيفة و وبطيئة فى العمل وانها تنير لنا فى الظلام فتبدده كأن الليل قد تحول الى النهار او كأن الشمس قد طلعت فى جنح ليل فتجعلنا نبصر كل خفى وظاهر كما نراهما فى الوقت الذى تضئ لنا فيه الشمس ۔

(٢) والقطار ينقل البضائع سواء أكانت خفيفة ام كانت ثقيلة ونرسل به طرودنا[2] من كتب وصحف وحلاوى[3] واطعمة والموافق[4] التى نحتاج اليها حيناً بعد حين لأننا لا نقدر أن نسافر كل حين لجلب هذه الأمتعة والبضائع او لنقلها واننا نطلب به حوائجنا وامتعتنا الثقيلة من الآلات والماكينات وبضائع العمارة والصناعة ونصدر[5] ونستورد[6] حاصلات[7] الزراعة والخامات[8] وغير ذلك مما لا يمكن حملها الا بالقطار ۔

(٣) وان منافع السيارة[9] لكثيرة منها انها سريعة سرعة فائقة تقطع الأميال فى بضع دقائق ويبلغ راكبها فى اقل وقت الى ابعد مدى ولا تزال سرعتها تزداد على الأيام والليالى، سبحان الذى سخر لنا هذا وما كنا له مقرنين۔

(٤) وان مدرستنا دار العلوم لندوة العلماء لتحتوى على مسجد فخم عظيم تؤثر روعته فى نفوس الناس وتأسر اللب قد بنى بالحجر العادى و بالرخام وانه واسع وجميل فيه ميضاءتان ومنارتان عاليتان تشبهان رمحين منتصبين ذاهبتان فى السماء

# الدَّرْسُ الرَّابع

## تفصيل المواضيع

چند موضوعات یا عنوانات لکھے جاتے ہیں ان کو پھیلا ئیے بڑھائیے اوران پر قطعے لکھئے، لکھتے وقت وہی طریقہ اختیار کیجئے جس کی ہدایات گزشتہ صفحات میں دی جاچکی ہیں، عبارت سہل اور فصیح ہونی چاہیے اور مطلب واضح اور صاف.

فصیح سے مراد مشکل الفاظ یا غیر معروف جملوں کا استعمال نہیں بلکہ مراد ہے صحت اعراب وحسن ترکیب اور بلاغت تعبیر.

آسانی کے لئے ہر جملے کے آگے وصف اور فوائد کے لفظ لکھ دیئے گئے ہیں تاکہ آپ موضوع کی قسم اور نوعیت بھی سمجھ لیں.

① عمل ساعی البرید (وصفه)

② عمل ساعی البرید (فوائده)

③ الأطفال فی العید (وصفهم)

④ حالة الأرض بعد نزول المطر (وصفها)

⑤ السفر بالقطار (فوائده)

⑥ العقل (فوائده)

⑦ النزهة (وصفها)

⑧ النزهة (فوائدها)

# البَابُ الثَّانِیْ

## الدَّرْسُ الْخَامِسُ

### مقالات

مقالہ مقطوعات کا وہ مجموعہ ہے جس میں کوئی رائے یا نظریۂ خیال یا حقیقت بیان وثابت کی جاتی ہے، جو مضمون کسی نظریہ یا خیال کو ثابت کرنے اور واضح کرنے کے لئے قاعدہ کے ساتھ اسی نظریہ یا خیال کے مقدمات ودلائل سے مرتب کیا جائے گا اور جس کے نتیجہ میں پڑھنے والے کو کوئی نکتہ یا حقیقت معلوم وحاصل ہوگی وہ مقالہ کہلائے گا۔

مقالہ حسب ذیل اجزاء پر منقسم ہے:-

الافتتاح۔ الموضوع۔ عناصر الموضوع۔ الاختتام۔ العنوان

افتتاح :۔ مضمون کے وہ الفاظ یا عبارت جس سے مضمون کی ابتدا کی جائے اس کو ایسی عبارت ہونا ضروری ہے جو مضمون کی اگلی عبارتوں کے لئے مقدمہ اور تمہید کی حیثیت رکھتی ہو، اس کے سہارے مضمون شروع ہوتا ہو اور اس سے موضوع پر روشنی بھی پڑتی ہو۔

موضوع :۔ مقالہ کا مقصد اور مرکزی مضمون جو پورے مضمون کا محور ہوتا ہے۔

عناصر الموضوع :۔ موضوع کے مرتب و منقسم اجزاء ہیں۔
اختتام :۔ وہ عبارت یا الفاظ جن پر مضمون ختم ہوتا ہے اور جو گویا مضمون کا نتیجہ اور خاتمہ ہوتے ہیں۔
عنوان :۔ مضمون کی سُرخی۔

افتتاح :۔ عناصر الموضوع اور اختتام کے باقاعدہ سمجھنے کے لئے آٹھ دس سطروں کا ایک مضمون لکھا جاتا ہے اس سے آپ انشاء اللہ ان اصول کو اچھی طرح سمجھ سکیں گے۔
عنوان ہے القلم موضوع ہے القلم نعمة الله العظيمة على الانسان يخدمه خدمات جليلة. مضمون حسب ذیل ہے :۔
الافتتاح :۔ القلم نعمة الله التى انعم بها على الانسان دون الحيوان۔
عناصر الموضوع :۔ (١) يرفع به اقواما و يضع آخرين (٢) انه يُصنع من القصب الحقير أو الحديد الرخيص و يعمل أعمالا ضخاما (٣) يحصل فى يد إنسان فيقوم له مقام السلاح الحاد فى يد المقاتل الباسل (٤) و يحصل فى يد إنسان آخر فيصبح له كعصا الحكم على أمة أو بلاد (٥) و يحصل فى يد إنسان ثالث فيصير به عالما نحريرا أو أديبا بارعا (٦) به ينقسم الناس الى صغير و كبير و شريف و وضيع (٧) و به تُقضى الأمور و تُدار دفّة البلاد (٨) و به يتميز الإنسان عن الحيوان و تخترع المخترعات و يُدلى بحكم و علوم و معارف۔
الاختتام :۔ فانما جعله الله نعمة عظيمة قلّما تساويها نعمة من

نعم الدنيا فحق لنا ان نستخدمه فى الخير۔

اسی مضمون کو آپ کسی بڑے مضمون کے عناصر واجزاء سمجھ کر ایک بڑا مضمون بھی کر سکتے ہیں۔ نیچے اس کو ذرا اس سے بڑی شکل میں دیکھیے۔

القلم نعمة الله التى انعم بها على الانسان دون الحيوان يرفع الله به كثيرا من الناس من المنزلة الوضيعة الى المنزلة الرفيعة ويسقط الله به كثيرا من الناس فيعيشون جهالاً رعاع الناس لا قيمة لهم فى الحياة ولا وقار لهم ولا عزّ ولا يعبأ بهم احد وقد اقسم الله تعالى به فقال نٓ والقلم وما يسطرون، وذكره فى كلامه المجيد۔

انه رخيص جدًّا لكثرة ما يصنع فثمنه قليل وعمله جليل لا يصنع الا من الخشب القصير التافه أو بقطعة صغيرة من الحديد الرخيص غير انه يؤدى أعمالا ضخاما ويقضى مآرب كثيرة للإنسان۔

يحصل فى يد الإنسان فيستعمله ويستخدمه فى حاجاته فيصبح له كالسلاح الحاد الماضى فى يد مقاتل باسل يقتل الفساد ويطعن النفاق والفسوق ويمحو الباطل ويهدمه بامر الله سبحانه وتعالى۔

ويحصل فى يد انسان آخرٍ فيرتفع به الى منزلة السيادة ودرجة العزة قد يحكم أمة أو شعبا وقد يكون قاضيا حكما يحكم بالعدل ويقضى بالفصل ويحقق الحق ويبطل الباطل ويحل مشكلات الناس۔

وانما ينقسم الناس بالقلم الى صغير مجهول خامل الذكر والى كبير معروف ذائع الصيت والى شريف عزيز والى وضيع ذليل۔

وبه تقضى امور الناس و تدار دفة الحكم على البلاد۔

وبه يتميز الانسان من الحيوان و يُخترَع المخترَعات ويُدلى بحكم ويتقدم فى علوم ومعارف فانما جعله الله نعمة عظيمة قلّما تساويها نعمة من نعم الدنيا فحق لنا ان نستخدمه فى الخير ولرضا الله سبحانه فانه من عطاياه العظيمة ومن نعمه الجليلة۔

# الدَّرسُ السَّادِسُ

آپ نے ایک مقالے کو دو چھوٹی بڑی شکلوں میں پڑھا، اس کے عناصر اور موضوع دیکھے، افتتاح واختتام کی اہمیت اور ضرورت دیکھی، مقالے میں تسلسل اور یکسانی، جملوں کا ایک دوسرے سے رشتۂ واتصال بھی دیکھا اس سے آپ کی سمجھ میں یہ بات اچھی طرح آگئی ہوگی۔ اب کچھ مزید اصول وتفصیلات سن لیجئے۔

مقالہ ایسے حقائق ومعانی پر مشتمل ہوتا ہے جو کسی نقطۂ نظر کی تائید واثبات کے لئے سہل، سلیس اور معقول ترتیب کے ساتھ واضح اور دل چسپ اسلوب میں جمع کر دیئے جاتے ہیں، یہ معانی قاری کو تدریجی طور پر اسی متعین خیال کی جانب لے جاتے ہیں، پڑھنے والا زیادہ محسوس بھی نہیں کرپاتا اور اس خیال یا نظریہ تک اس کے دلائل ومقدمات سے بآسانی وبے تکلف گزرتا ہوا پہونچ جاتا ہے۔

کامیاب تر مقالہ وہی ہوگا جس میں مقدمات ودلائل خوش اسلوبی کے ساتھ عمدہ ومعقول ترتیب میں پائے جاتے ہیں، مضمون مرکزی نقطۂ خیال عموماً اختتام کی عبارت میں پایا جاتا ہے اور افتتاح کی عبارت سے بھی اکثر اس کی طرف اشارہ ہوجاتا ہے، مضمون کی ساری عبارتیں اور سب جملے اسی ایک مرکزی نقطۂ خیال تک پہونچانے کا کام

کرتے ہیں، بعض مضامین کا مرکزی نقطہ خیال پورے مضمون میں پھیلا ہوا ہوتا ہے کبھی کبھی اس کو صاف الفاظ میں کہا تو نہیں جاتا لیکن پورا مضمون اپنی ترتیبِ معانی و طریقِ اسلوب سے اسی کو ثابت کرتا ہے۔

مقالہ چند مقطوعوں کا مجموعہ ہوتا ہے وہ مقطوعے ایک دوسرے سے مضبوط جڑے ہوتے ہیں، ہر مقطوعہ جملوں سے مرکب ہوتا ہے اور وہ جملے بھی اسی طرح ایک دوسرے سے باقاعدہ جڑے ہوتے ہیں، جملوں اور مقطوعوں کی ترتیب ایسی ہوتی ہے کہ ان میں سے ہر اگلا اپنے پچھلے کی تمہید اور مقدمہ معلوم ہوتا ہے اور اس کی ضرورت پیدا کرتا جاتا ہے اور ہر پچھلا اپنے اگلے کے بغیر بے ربط و بے معنی معلوم ہوتا ہے، زنجیر کی طرح کہ اگر اس میں سے کوئی کڑی گر جائے تو زنجیر دو ٹکڑے ہو جاتی ہے، اسی لئے جملوں اور لفظوں کا انتخاب اور ان کی ترکیب و ترتیب بھی اہمیت سے ہرگز خالی نہیں۔

جملوں اور مقطوعوں میں آپس میں اتصال و تعلق کبھی حرفوں، لفظوں اور کبھی جملوں سے کیا جاتا ہے اور کبھی عبارت کا سیاق و سباق خود اتصال و تعلق پیدا کر دیتا ہے۔

اس تفصیل کے بعد آپ کے سامنے چند متنوع مقالات مع اپنے عناصر و موضوعات کے مثال کے طور پر دیئے جا رہے ہیں، ہر ایک کے ساتھ ایک ایک مشق مع عناصر و موضوعات کے دی گئی ہے، ان مثال کے طور پر دیئے ہوئے مقالات کا طرز دیکھئے اور پھر انھیں کے طرز پر مقالے لکھئے۔

# الدَّرسُ السَّابع

## احدى المخترعات الصناعية

### السيّارة ـــ المثال (۱)

ترى السيارة ليلا ونهارا غادية رائحة[1] بسرعة فائقة غريبة كأنها عفريت من الجن جميلة المنظر فكأنها غرفة مؤنقة[2].

تتحرك وتتنقل يركبها الناس ويصلون الى غاياتهم فى عجل.

انما كان السفر قبل اختراعها شديدًا مرهقا كان الناس يسافرون مشيا على اقدامهم أو إذا ابتغوا راحة وطلبوا نعمة اخذوا دابة او مركبا مرتبطا بحيوان يجره يركبونه، فى رحلاتهم لكنه كان يلحقهم الارهاق الشديد والتعب الكثير ولم تكن مراكبهم التى تحملهم ولا الدواب التى يمتطونها بمريحة لهم لانها كانت ابطأ من أنفسهم هم سوى الخيل اذهى اسرع الدواب واسبقها لكنك تجد قليلا من الناس من يقدرون على اقتناء الخيل حيث هى اغلى واثمن لاجل اهميتها فى أعمال كثيرة من الحروب وغيرها فكان الناس يحتاجون الى أسرع مركب يبلغهم الى غاياتهم[3] فى اقرب وقت وأقصر مدة فاهتدى الناس الى البترول السائل فى الارض فحفروا عنه

وكشفوا عن بعض اسراره واخترع هناك رجل مركبا يسير بذلك الوقود فكان سيارة ـ

إن منافع السيارة لكثيرة منها انها سريعة سرعة فائقة تقطع الأميال في بضع دقائق ويبلغ راكبها في أقل وقت الى ابعد مدى ولاتزال سرعتها تزداد على الايام والليالي فسبحان الذى سخرلنا هذا وماكنا له مقرنين ـ

وان في السيارة مقاعد مريحة ينعم الراكب بالقعود عليها لنعومتها وانقباضها الى تحت بنعومة وانبساطها حينماتخلو والرجل اذاجلس عليها فكأنما جلس على فراشه في بيته وانهاتسير بخفة عجيبة حتى في بعض الاحيان لايشعر الذى تمر بجانبه أن سيارةً مرت به ومزايا السيارة لكثيرة وبعضها هذه التى ذكرناها ـ

## تقسيم المقالة السّابقة إلىٰ عناصرها

**الموضوع :**ـ الابانة عن صفة وحقيقة السيارة ومنفعتها وضرورتها ـ

**العنوان :**ـ السيارة ـ

**الافتتاح :**ـ رؤية السيارة غادية رائحة جميلة المنظر خفيفة السير

**العناصر :**ـ (١) سفر الناس قبل ظهور السيارة (٢) تعبهم بالمراكب الاخرى البطيئة (٣) قلة وغلاء الخيل (٤) وجود البترول (٥) اختراع السيارة (٦) من منافعها السرعة (٧) والراحة في الجلوس والخفة في السير ـ

الاختتام :- ومزايا السيارة كثيرة ذكرنا بعضها۔




## اكتب مقالة مشتملة على العناصر الآتية

الموضوع :- الابانة عن صفة الطائرة[1] وحقيقتها و شكلها وضرورتها ومنفعتها۔

العنوان

الافتتاح :- كان اخی الأكبر يريد مشاهدة المطار[2] فصحبته ورأيت طائرة من قرب۔

العناصر :- (١) طيران الطائرة كالطيور (٢) سرعتها الخارقة (٣) غذاؤها البترول (٤) من منافعها جدوا ها فی الحرب لوصولها الی كل مكان كجسر جوي (٥) سرعتها الطاوية للأرض وتوفير الأوقات (٦) الراحة فيها كالسيارة (٧) سرعتها لا تزال تزداد (٨) مستقبلها المأمول۔

الاختتام :- ويرى الناس ان الطائرة لا تكفی لطموح[3] الانسان كذلك فهو يحاول اختراع مركب اسرع من الطائرة بكثير يكون غير محتاج الی البترول۔

# الدَّرْسُ الثَّامِنُ
# على
# أحد الحيوانات

## الجمل ــــ المثال (٢)

الجمل حيوان من الأنعام طويل الأعضاء نخيلها أكبر من البقر
الوحش بقليل، له أرجل طويلة وجسم لابأس به يعلو على جسمه عنقه
وهو أطول شئ فى جسمه كى يرتع فى الأرض واقفا دون أن يضطر الى البروك
و يمدّ عنقه الى ما فوقه فيبلغ الأغصان المرتفعة للأشجار فيقتطف ماشاء
من نبات أو ثمار وعلى ظهره سنام يشبه الهرم يحتوى على الشحم الوافر
يغذيه حينما ينعدم له ما يأكله لعدة أيام وتحت أرجله أخفاف تمنع من
السوخ فى الرمال لأنه يسير فى الرمال كثيرا ولذلك سمّى بسفينة الصحراء
يحتوى بطنه على ازقاق⁽¹⁾ وكروش تتضمن الأولى مايجمعه الجمل من الماء
للأوقات العصيبة التى لايوجد فيها الماء لخلو الصحراء من المياه مسافات
من الأميال ولأجل هذا يملأ البدو والأعراب الساكنون فى الصحارى
حياضهم بالماء أيام المطر ثم يستعملونه طول السنة ولايسكنون ايضا

الاّ فی الأمكنة التی تقرب من المیاه حتی لا یموتوا فی الصحراء عطشا ویحملون معهم الماء الكثیر فی اسفارهم فی الصحراء لكن الماء كلما نفد ولم یوجد عدة أیام یشرب الجمل من مائه المذخور۔

والجمل یوجد كثیرا فی المواضع الصحراویة والأماكن الرملیة و الأعراب وغیرهم الذین یسكنون الصحراء یقتنون الجمال ویستزیدون من انسابها اذ الجمل ینفعهم فی مختلف جوانب حیاتهم یشربون من لبنه ویكتسون من صوفه ویبنون الخیام وغیرها یستعملونه مطیة فی اسفارهم واذا جاعوا وعطشوا ولم یعثروا علی غذاء ولاماء یلتجئون الی ذبحه فیاكلون لحمه ویشربون ماءه المذخور ثم انه یعوزهم[1] فی رحلاتهم الشاقة لأنه یحتمل شدائد السفر ولا یجوع ولا یتعب یحتمل الحر والجوع والعطش ویصبر علی الجوع والعطش سبعة ایام من دون اجترار وانما اخفافه تجعله قادرا علی السیر فی الرمل ولذلك لا یساویه غیره من الحیوانات وانه بصیر بمواضع المیاه المدفونة تحت الرمال الجافة التی لا یعرف فیها غیره یشمها الجمل فیدل علیها بالبروك علی رمالها واذن یعلم الناس بوجود نبع الماء فی الرمل۔

ان الجمل یملك صفات حسنة جلیلة من حلم وصبر لا یساویه فی ذلك حیوان آخر وقد خصه الله تعالی بالذكر فی كتابه الحمید اذ یقول (افلا ینظرون الی الابل كیف خلقت) إن الجمل للعرب كل شئ، هولهم غذاء وشراب، لباس ومطیة هادٍ ورفیق فی السفر، مرفق فی الحاجات،

مرکب فی الحرب، ثروة فی أیام السلم، مال عند الضرورة۔

## تقسیم المقالة السابقة إلی العناصر

الموضوع :- وصف الجمل، جسمه و فوائده۔
العنوان :- الجمل۔
الافتتاح :- الجمل حیوان من الانعام۔
العناصر :- (۱) شکله وجسمه (۲) سنامه (۳) اخفافه (٤) کرشه وازقاقه (٥) این یوجد بکثرة (٦) علاقته بالصحراء وجدواه فیها (۷) انتفاع الصحراویین به وطرق الانتفاع به (۸) خلقه ونفسیته۔
الاختتام :- ان الجمل یملك صفات حسنة من حلم وصبر الی غیر ذلك ان الجمل للعرب کل شئ الخ
المقدار :- صفحة ونصف۔




## اکتب مقالة علی الفرس والیك عناصرها

الافتتاح :- الفرس حیوان من خیر دواب الله التی خلقها الله تعالی مسخرة للإنسان إنه مفطور علی صفات نبیلة عظیمة ویؤدی أعمالا کبیرة سامیة۔

العناصر :- (۱) جماله (۲) لونه (۳) جسمه وهيئته (٤) ذكره في الأدب العربي والادب الحربي وفي القرآن (٥) صفاته من طاعته لسيده ووفائه لصاحبه (٦) منافعه في السفر (٧) ضرورته في الحرب (٨) في الأعمال الأخرىٰ (٩) ولوع الناس باقتنائه بعضهم لحاجتهم وبعضهم لإظهار الغنى والسراوة (١٠) اليوم قل نفعه وعناءه لاختراعات المراكب الآلية والسيارات والطائرات -

الاختتام :- على كل فالخيل نعمة من الله وآية من آياته في خلقه وركوبه واقتناؤه من علائم الرجولة والبطولة -

الموضوع :- الخيل صفته وفائدته

# الدَّرسُ التَّاسِعُ

## على عامل من خَدَمة الانسان فى حياته الاجتماعية

### ساعى البريد — المثال (٣)

ساعى البريد خادم من خَدَمة الأمة والبلاد الذين نستعين بهم فى قضاء مآربنا الكثيرة التى لاحول لنا فى أدائها ولانستطيع أن نعمل لها بأنفسنا۔

انه يلبس حلّة خاصّة بُنّية اللون ويعتم بعمة حول رأسه و يحمل حقيبته من جلد، تكون فيها عدّة جيوب لوضع اشياء مختلفة يضع فى بعضها الرسائل و فى بعضها النقود وفى بعضها الأشياء الأخرى من قلم و محبرة لئلايتعطل عمل الكتابة إذالم يوجد القلم و يحملها على الأعم فى الأصقاع التى اكثر أهليها من غير المتعلمين۔

وإنه يتصف بصفات خلقية خاصة من أمانة ونشاط فى العمل و وأداء مسئولية واجبة تراه غاديا رائحا مربك وبمن يجاورك يوزع الرسائل على أهليها لايلوى على شئ ولا يمضى وقته فى غير عمل لئلايتأخر عن تأدية واجبه المأموربه وترى الناس ينتظرونه انتظارا شديدا

ويرتقبونه بفارغ الصبر وهو يعرف فى الأعم عدة لغات من هندكية وأردوية وإنجليزية لأن عناوين الرسائل تكون فى عدة لغات حسبما يتكلم الناس بها ولذلك تجد أن الرسائل التى تحمل العناوين فى اللغة الإنجليزية والتى تحملها فى اللغة الهندكية كذلك تصل جميعا إلى أصحابها دون أن يحول فى وصولها اختلاف اللغات و مشكلة رسم كتابتها۔

وساعى البريد نوعان الأول منهما يتسلم الكتب والرسائل من مكتب البريد الواردة من أنحاء البلاد المختلفة ويوزعها على أصحابها بنشاط ملحوظ، بعضهم يسعون على اقدامهم وبعضهم يستخدمون الدراجات والثانى يجمع الرسائل من صناديق البريد المعلقة فى أحياء المدن و فى البوادى ويوصلها الى مكاتب البريد وهناك يختم عليها ثم يبعث بها الى أهلها۔

ولساعى البريد فضل كبير فى تسهيل مشكلتنا وتوفير وقتنا فإنه لولا عمله لأرهقنا الاتصال بأصدقائنا و أقاربنا وغيرهم من أناس آخرين أما الأن فلا نعمل سوى ان نكتب العناوين على الظروف ونلصق عليها الطوابع ونلقيها فى صناديق البريد ونطمئن على حفظها و على وصولها و عند الله لأجر عظيم على البر بالناس وإعانتهم۔

## تقسيم المقالة السابقة على عناصرها

الموضوع :۔ إبانة عمل ساعى البريد ووصفه وفائدته۔

العنوان :- ساعي البريد.

العناصر :- (١) لباسه و أداته (حقيبته) (٢) أمانته، خلقه ونشاطه (٣) علمه (٤) نوعاه (٥) فضله و فائدته.

الافتتاح :- كون ساعي البريد خادما للأمة، واستعانتنا به في قضاء مآربنا التي لانقدر على قضائها إلا ببذل وقتنا الثمين الكثير.

الاختتام :- فضله و فائدته (سبق ذكره في العناصر)



## اكتب مقالة وإليك هذه العناصر

الموضوع :- ابانة عمل الشرطي و وصفه في مختلف أعماله و هيئته و فائدته.

العنوان :- الشرطي.

العناصر :- هيئته ولباسه وجسمه (٢) وصف عمله (٣) سهره على فوائد الجميع (٤) أنواعه (٥) ضرورته وأهميته (٦) فضله وفائدته

الافتتاح :- رأينا الشرطي قائما في المجامع ينظمهم وفي المفترقات يرتب المارة وخدمته لنا في الثورات والأحداث والاضطرابات.

الاختتام :- فضله و فائدته (سبق في العناصر)

المقدار :- في صفحة أو أكثر.

# الدَّرْسُ العَاشِرُ

## بيان حادث او وقعة

### سقوط من السّطح ــــ المثال (٤)

ذهبت يوما الى صديق حميم كنت أُحبّه حبّا جمّا، وأضعه مني موضع الروح والقلب وقد تعلمنا معا وتساهمنا فی أعمال كثيرة واُشغال متنوعة فذهبت الیٰ داره وناديت بِاسمه وقرعت بابه فأخبرت بأنه موجود علیٰ سطح بيته الأعلیٰ وقد دعانی إليه فلما سمعت هذا ارقيت اليه الدرجات توّا فوصلت اليه ووجدته يلعب بطيّارة[1] رفعها فی الفضاء يُرخی[2] عنانها تارة فترتفع وتعلو فی كبد السماء ويشدها اخری فتهبط وتهدأ فكان فرحان مسرورا بلعبته غير مبال بمواقع قدميه ولا بموقع وقوفه وبما وراءه وقد نبّهته مرارًا علیٰ ذلك فكان يتنبّه اذا نبّهته ثم ينهمك فی لعبه فيغفو ولذلك خفت علی نفسه وغفلت مرة انظر الی شئ آخر فلم يرد بصری الاصيحته ارتجع بصری فرأيت جسمه المتهاوی الساقط من السطح فسعيت نازلا اصرخ واقول سقط فلان سقط فلان

ولما وصلت اليه رأيته كالمغشى عليه لانه قدكان جُرح جراحات شديدة جعلته كالميت وجزعت عليه جزعا شديدا وتأسفت له وتألمت نفسى لشدة البُرحاء[1] ولم املك عينى من البكاء وبينماكنت أجزع حضر أهله فى دهش واضطراب بالغين ولما رأوه فى تلك الحالة المبرحة بكوا له وجزعوا أبلغ جزع ويدأوا يصرخون من الدهشة والحزن وحضر الناس وتجمعوا يشاهدون الحادث كل يعلق على ماحدث ويتحدث عنه و يلوم بعضهم الأباء والأولياء حيث يسمحون لأولادهم الرقى الى السطوح المنفسحة المسطحة حتى يسقطوا وبعضهم أشار باستحضار سيارة الإسعاف فاخبر الإسعاف فحضروا بسرعة فائقة وتبينوا تعرفوا الوقعة وضمدوا الجراح ثم أخذوه الى المستشفى الى أن يشفى ويعافى من جراحاته۔

ولم يشف صديقى الابعد مدة شهر تعطل فيه عن المدرسة فلم يتلق الدروس ذلك الأوان ولم يكن كل ماحدث الالعدم مبالاته للعواقب وإضاعة وقته فيما لايفيده فى الدين والحياة۔

## تقسيم المقالة السابقة على أركانها

العنوان :۔ سقوط من السطح۔

الموضوع :۔ سقوط صديقى من سطح منزله حينما كان يلعب بطيارته غافلاً عمّا وراءه ولاهياً فى عبث۔

الافتتاح :۔ ذهابى الى صديقى لأزوره وأتمتع بمجالسته الكنه

كان فوق سطحه يلعب بطيارته.

عناصر الموضوع :- (١) كان رافعا طيارته فوق سطحه (٢) شغفه بالطيارة وغفلته وغفوته (٣) زلته وسقوطه (٤) جراحاته وآلامه (٥) جزعه عليه وجزع الناس ومبادرة أهله إليه (٦) جزع أهله (٧) تجمع الناس ونقدهم وتعليقهم (٨) طلب الإسعاف وحضورهم (٩) تضميد الجروح ونقله الى المستشفى.

الاختتام :- شفاؤه بعد شهر وخسارته لانقطاعه عن الدرس والعمل في هذه المدة واحتياطه بعد ذلك وتركه للعبث.




## اكتب على عنوان الاصطدام" واليك عناصر المقالة

الموضوع :- حادثة اصطدام صديقي بسيارة مارة على شارع مكتظ بالمارة لعدم مبالاته بالمارين اذا مشى في الشارع وعدم حوطه في العمل وإسراعه.

الافتتاح :- احتياجنا أنا وصديقي الى شراء بعض الحوائج وخروجنا الى السوق ووصولنا الى الشارع الكبير ووقوعنا في ازدحام المارة ووسطهم.

العناصر :- (١) كان الشارع جد مكتظ حافل (٢) إسراع صديقي لأن

يعبر و مجيئ المركبات[1] عن جوانبه و هو غافل لايشعر(٣) اضطرابه واضطراب المركبات واصطدامهابه (٤) جراحه وتوقف المارة و مركبات وتجمع الناس (٥) حالته السيئة ومدى جراحاته تألمناله وتأسف الناس وتعليقهم (٦) مجئ الشرط[2] و مجيئ الاسعاف و نقله الى المستشفى.

الاختتام :- مكث صديقى فى المستشفى أسبوعين وبعد ذلك استطاع الخروج وبدأ أعماله الأعمال وأصبح يخاف من العجلة وعدم المبالاة عند المشى.

# الدَّرسُ الحَادِی عَشر

## احتفال أونزهة اوبرنامج فكه

### يوم مطير ـــــ المثال (۵)

يوم الجمعة الماضي نهضت من فراشي مبكرًا الأمتع نفسي من اعتدال الجوّ ورقة النسيم فكانت السماء صافية والجوّ ملائما معتدلا لم يعكر صفوه السحاب وطلعت الشمس وارتفعت رويدا رويدا تلمع كأنها قرص من ذهب اوجذوة من لهب فسررت بذلك المنظر اعظم السرور ونزلت الى حديقتي الغناء في واجهة بيتي أشمّ روائح الورد والرياحين.

إذ بدأ المطلع يغبرّ و بعض الغمام يغشى السماء فما كان الاهنيهة من الزمن حتى هبت الرياح وثارت العواصف وتغير كل شئ من هدوء الى اضطراب وكادت البيوت أن تتقوض والاشجار أن تنقلع وشرعت الرياح تُزجي سحابا ثم تؤلف بينه فتجعله ركاما فعبس الجوّ وأظلمت الدنيا واسودّ مابين الفضاء وناظرتيّ وانقلب اليوم الضحوك البسّام الى يوم عبوس متقطب قمطرير، و مالبثت هذه

الحال الا قليلا حتى نزل المطر رذاذاً[1] ثم اشتد شيئا فشيئا حتى صار وابلا[2] كأنما الموازيب[3] تنصب حتى بلغ السيل الزبى[4] واستمر على ذالك ساعات رأيت فيها القيعان[5] قد انغمرت فى المياه والترع[6] قد امتلأت والسواقى[7] جرت ورأيت الشوارع المرصوفة قد نظفت تنظيفا أما غير المرصوفة فكانت مجموعة من ماء ووحل وحفر.

وأما الناس فكانوا يجرون الى هنا وهناك وقد نشروا المظلات[8] وقاية من البلل والحبس كثير من الناس فى الدور والمنازل ولم يستطعوا أن الى المواضع العامة حتى انقطع عنهم الهاطل[9] وكثير من غيرهم لم يكترثوا وما زالوا متنقلين[10] الى كل مكان يقضون حوائجهم ويفرحون بنزول الامطار دون غير مبالين بالبلل[11]

وبعد ساعات هدأت الامطار وانقطع نزول الماء وبدأت السحب تنقشع[12] وتتناثر[13] وبدت السماء من خلال الفرجات نقية مغسولة وبعد لأى[14] رأينا السحب تتبدد وتنسحب عن بسيط السماء وتنهزم امام الشمس المشرقة الحامية وطلعت الشمس وحلت انوارها الدافئة على اديم[15] الأرض فحمد الناس الله على نعمه الوافرة اذ يرسل مطراً فيحيى الأرض ثم يرسل الشمس لتجدد حياتها وتنمى نباتها.

وبذل رجال التنظيم جهودهم فى تصريف[16] المياه المجتمعة فى الطرق والأماكن العامة فجزاهم الله أحسن الجزاء وقد قال الرسول عليه السلام: الاسلام بضع وسبعون شعبة وأدناها إماطة[17] الأذى عن

الطريق أوكما قال۔

## تقسيم المقالة الى أجزائها

الموضوع :۔ عن نزول المطر يوما من الأيام وكيف نزل

العنوان :۔ يوم مطير۔

الافتتاح :۔ من بدء الكلام الى "اذ المطلع يغاير الخ وحال الجو[1] قبل المطر ونهوضى مبكرا۔

العناصر :۔ (۱) هبوب[2] الرياح و جمعها للسحب (۲) تغير الجو بغتة[3] (۳) هطول[4] الامطار (٤) حال الارض (٥) حال الناس (٦) انقطاع المطر (۷) حال السماء (۸) حمد الله۔

الاختتام :۔ وبذل رجال التنظيم جهودهم فى صرف المياه الخ




## اكتب مقالة على الأجزاء الآتية

الموضوع :۔ وصف النزهة[5] بين الحقول والبساتين۔

العنوان :۔ نزهتى۔

الافتتاح :۔ برنامجنا أن نقوم بنزهة فتأهبنا له و قصدنا للخروج يوم الجمعة يوم العطلة۔

العناصر :- (١) تفكيرنا فى اختيار المحل الممتع لنزهتنا (٢) إعداد الأطعمة والحوائج (٣) سفرنا بالدراجات[1] ومررنا من بين الحقول والمزارع (٤) اختيارنا الارض المرتفعة فى وسط الخضراء[2] (٥) نصب القدور وإشعال النيران تحتها (٦) صيد بعض الطيور وإعطاؤها للطاهى (٧) اقامتنا الحفلة شعرية (٨) وصف لها (٩) غداؤنا فى الهاجرة وقيلولتنا (١٠) إرادتنا للعودة قبل صلاة العصر وعودتنا۔

الاختتام :- وحقًا وجدنا ولمسنا[3] حياة فى الجسم والعقل لما تزودنا الهواء الطلق فى الأجواء الفسيحة وانما النزهة لتنشط الرجل وتجعل قواه النائمة حية متحفزة[5] والمؤمن القوى خير من المؤمن الضعيف۔

# الدَّرسُ الثَّانِى عَشر

## قصص للتذكير

### فى غمار المياه[1] ــ المثال (٦)

كان امير هندى (راجه) يتفرج على ضفة نهر بمفرده وكان الوقت صباحًا فانزلقت[2] رجله وهوى فى ماءٍ كثير جارٍ ولم يعرف السباحة اذ لم يتدرّب[3] ولم يترعرع[4] الا فى النعيم والتنعم لا المشقة والجهد فأشرف على الغرق وكاد أن يغصّ[5] بالماء وتفيض[6] نفسه لولا ان رجلا من منبوذى[7] تلك الديار من رعيته رأى فحمله حسن طوّيته[8] على أن يحاول انقاذه فألقى بنفسه فى البحر وكان يجيد السباحة فوافاه[9] فى حالة بين الحياة والموت وساقه الى الضفة[10] وقلبه من رأسه الى قدميه وكان الأمير الغريق قد فقد شعوره للخطر الداهم من الموت وللتأثير القوى من ابتلاع[11] الماء فلما أفاق وعاد اليه شعوره شيئًا فشيئًا و استرد عقله الذاهب سأل عمّن أنقذه فأخبروه بالرجل فأمر باحضاره فلما حضر ــــ قال له: أأنت الذى حملتنى إلى الشاطئ[12] قال: نعم مولاى وكيف لا أفعل؟ قال أأنت

مسست جسدی بیدك النجسة الدنیئة فقال مولای إنی وإن لم أكن من ذوی حسب ومن سليل[1] الفخار والكرامة لكنی ماكان لی أن أفعل؟ إذكنت أری مولای لا منقذله، ولو تحاشيت[2] دقائق لفقدت ملكنا العظيم ولفقدت مُلكك الكريم؟

یاكلب انك لوثت[3] جسدی ثم تجترئ علی ایها الساقط[4] النجس بهذا الكلام وسأكافئك علی شناعتك[5] وعلی مطاولتك بالاعدام[6] قصاصًا لتلويث جسدی الطاهر ثم أمر الجلاد فضرب عنق الرجل المنقذ وشاع الخبر فی طول البلاد وعرضه وكان نكالًا[7] للناس وبعد ذلك بمدة قليلة خرج الامير فی نزهة بحرية علی زورق[8] واحتاج مرة إلی أن ينتقل إلی زورق بجانب آخر وتباعد مابين الزورقين لدفع الامير برجله فوقع فی الماء وأخذ يصيح ويستغيث ولم تصل يده الی زورق لكن رجاله لم يغيثوه لانهم لم يجترؤا ان يلوثوا جسده لئلا يقص منهم فمات غرقا جزاءً وفاقا لكبره۔

# تقسيم الحكاية التی ذكرت

الموضوع :۔ قصص؟ حاد بثان لأمير متكبر هندی بلغ من كبره أن اعدم الرجل الذی انقذه من الغرق ثم كانت النتيجة أن هلك غرقا مرّة ثانية ولم يجترئ أحد علی إنقاذه إذكان كل واحد يخاف من سوء المصير والعاقبة السيئة إذا أحسن إلی الامير

المتبجح[1] الكفور۔

الافتتاح :- x

العنوان :- فی غمار المیاہ۔

العناصر :- نفس الموضوع بالتفصیل والبسط۔

الاختتام :- x




# اکتب حکایۃ

الموضوع :- اُقصص حادثۃ لراعی الغنم الذی اراد بالناس السخریۃ فکذب علی نفسہ وناداھم باسم الذئب ولما حضروہ لم یجدوا الذئب ثم لما جاء الذئب حقا مرۃ ناداھم جاداً دُوْنَ ھزلٍ ولا سخریۃ لکنھم حسبوہ مزاحا کذلک فبطش بہ الذئب وبخرافہ[2]۔

الافتتاح :- x

العنوان :- عاقبۃ الکذب۔

العناصر :- نفس الموضوع بالتفصیل والبسط۔

الاختتام :- لاشک ان الکذب من الأدواء[3] الانسانیۃ وقد عدّہ الرسول علیہ السلام من کبائر الذنوب۔

# الدّرس الثّالث عشر

## احدى الاكتشافات

### الكهرباء ـــــ المثال (۷)

الكهرباء أسّ[1] الحضارة ووسيلة من وسائل التقدم والرقى تجعل الدنيا بضيائها فى الليل كالنهار يستخدمها الانسان فى كثير من حاجاته وهى تنفعه نفعا عظيما، بها تضاء المنازل والمقاهى[2]، المدارس والشوارع، انها تمحو الظلام محوا وتبدله نورا ثاقبا، بها بهجة الحفلات وروناق الأفراح انها أقوى من جميع الأنوار التى نستنتجها من الزيوت المختلفة الحاصلة من النبات أو من الارض.

وهى تسيّر التّرام[3] الذى يسهل فى المدن حاجة كبيرة من تنقلات الناس من جوانب المدينة الواحدة الى الأخرى مع ماله من أجرة رخيصة فالناس يختلفون[4] الى هنا وهناك بأسرع طريق.

كانت الآلات والماكينات تحرك وتدار بمشقة عظيمة قبل اكتشافات الكهرباء فلما اكتشف سهل إدارتها وتحريكها وتحملت الكهرباء

وحدها ماكان يتحمله ألوف من الناس من تسيير الآلات والماكينات فبذلك يسهل كل عمل صناعى فالمعامل والمصانع[١] تعمل بسرعة فائقة وتوفر لاهلها مالاً كثيرا ومنافع جمّة وتقدم للأمة المصنوعات الكثيرة فلا يقل للناس ما يحتاجون اليها من مصنوعات وأشياء ومنتجات[٢]۔

وللكهرباء ما نرى من مخترعات عجيبة من الهاتف والمذياع[٣] واللاسلكى وغير منكر[٤] فضل الهاتف فى المدينة اذ هو قوامها وصلتها به يتحادث الناس فيما بينهم رغم المسافات الهائلة بينهم ويتصل به الناس عند الحوادث بمراكز الشرطة والاسعاف[٦] والمطافئ[٧] اذا اضطرت الحاجة، واللاسلكى[٨] كذلك ضرورة عظيمة يسعفنا حينما لا يجدينا الهاتف[٩] والتلغراف[١٠] لأن الجبال والصحارى والبحور تمنع من مواصلة الأسلاك ونستمع به الى الخطبات والنشرات من جميع العالم ونعرف الأنباء[١١] من دون تأخر ولا ابطاء۔

وان الكهرباء دخلت فى مرافق الناس الى حدّ أنهم يستخدمونها فى حاجاتهم الكثيرة التى كانت لتقضى بطاقات أخرى من طهى[١٢] وكىّ[١٣] وغلى[١٤] حتى ان الأطباء جعلوها كالأدوية والعلاج فأصبحت بذلك من أعظم حاجات العصر وانها لفضل من الله عظيم۔

## تقسيم المقالة السابقة

الموضوع :۔ عن الكهرباء وفوائدها۔

العنوان :- الكهرباء۔

الافتتاح :- الكهرباء أس الحضارة وسبب من أسباب التقدم والرقى۔

العناصر :- (١) إنارتها[1] (٢) منفعتها (٣) التجميل بها (٤) تسييرها للترام (٥) مكانة الترام فى المدينة وضرورته (٦) تحريكها للآلات والماكينات (٧) عمل الآلات فى أسرع وقت (٨) المخترعات الجديدة للكهرباء (٩) فائدة تلك المخترعات۔

الاختتام :- ان الكهرباء دخلت فى مرافق الناس حتى استخدموها فى كثير من الأشياء من كىّ وطهى الى العلاج۔



## اكتب على العناصر الاتية

الموضوع :- عن البترول وفائدته وأهميته۔

العنوان :- الذهب الأسود[2]۔

العناصر :- (١) كيف تحصل (٢) حصولها فى أى موضع أكثر الآن (٣) مفيد جدا (٤) يسيّر السيارات[3] الخ (٥) والطيارات[4] الخ (٦) فائدتهما فى زمن السلام (٧) أهميتها فى زمن الحرب (٨) اهميته فى الحرب (٩) لذلك حرص الأمم عليه (١٠) الأجزاء التى تستخلص منه

من غاز وغير ذلك ۔

الافتتاح :۔ البترول روح الحضارة الحاضرة عليها مدار الحكومات فی حروبها وسلامها۔

الاختتام :۔ فالبترول له اهمية شديدة۔

# الدَّرسُ الرَّابع عشر

## على أثرتاريخي أومحل جغرافي معروف

## التاج محل ـــ المثال (٨)

لقد كان شاه جهان من ملوك الهند المغول شديد الحب و الغرام[1] لعقيلته[2] وهي التي توفيت ولم تقض من العمر إلا جزءًا قصيرًا فبلغ منه الحزن كل مبلغ وكاد لا يتمالك ولا يصبر فرأى أن يبني مقبرة على قبرها تتضائل دونها القصور الفخمة الفاخرة فتكون آيةً أبد الدهر ورمزًا للحب ومبعثًا للسلوان[3] وبهجة[4] للقلب المكلوم[5] فجمع لديه ألف صانع وبنّاءٍ ماهر اشتغلوا اثنتين وعشرين سنة وأنفق في تشييدها ما تربو على ثلثة كرور روبية (ثلاثين مليونًا من الروبيات).

انه بنى مقبرة شامخة البنيان[6] جميلة الشكل كطاقة[7] رشيقة بابها من الحجر الأحمر المرصع بالرخام الأبيض والأسود وفي وسطه طاق من عقد واحد يزيده جمالا وروعة وفي داخل سورها العالي البناء بستان فسيح الأرجاء قد زانته الأزهار والرياحين بباهر[8] ألوانها

